شریف میں اسلام کس نے پھیلایا۔ کسی راہ گیر کو پکڑ کر پوچھا۔ یہ اسلام کی روشنی یہاں کس نے پھیلائی۔ بتانے والے نے بتایا کہ سامنے جس مسجد سے اذان کی آواز آرہی ہے۔ اس مسجد میں ایک فقیر جلوہ گر ہیں۔ یہ سب انہی کی برکتیں ہیں۔ یہ سن کر شہاب الدین غوری مسجد میں پہنچا تو جماعت قائم ہو چکی تھی۔ جماعت میں شامل ہو گیا۔ نماز کے اختتام پر جب خواجہ غریب نواز علیہ الرحمہ نے اپنا نورانی چہرہ نمازیوں کی طرف کیا تو شہاب الدین غوری کی حیرت کی انتہا نہ رہی اور وہ کہنے لگا لوگو! یہ تو وہی بزرگ ہیں جنہوں نے مجھے خواب میں تشریف لا کر سینے سے لگا کر ارشاد فرمایا کہ اے شہاب الدین غوری اٹھ! ہمت کر اور ہند پر حملہ کر، رب تعالیٰ تجھے فتح و نصرت عطا فرمائے گا۔

شہاب الدین غوری اٹھا اور دیوانہ وار روتے ہوئے خواجہ صاحب کی دست بوسی کرنے لگا اور عرض کرنے لگا۔ حضور! مجھے اپنی غلامی میں لے لیں اور اپنا مرید بنا لیں۔ خواجہ صاحب نے آپ کو اپنا مرید بنا لیا۔

## ☆ خواجہ صاحب علیہ الرحمہ کی سخاوت و تقویٰ

خواجہ صاحب علیہ الرحمہ کے دربار اقدس پر ہر روز اس قدر کھانا پکتا تھا کہ پورے اجمیر کے غرباء، مساکین اور فقراء روزانہ پیٹ بھر کر کھانا کھاتے تھے، ہر روز صبح کے وقت خواجہ صاحب کے باورچی خانے کا ناظم حاضر خدمت ہوتا اور عرض کرتا۔ حضور! آج لنگر کے لئے پیسے چاہئے۔ خواجہ صاحب پوچھتے کتنے چاہئے۔ وہ حساب لگا کر بتاتا کہ اتنے پیسے درکار ہیں۔ خواجہ صاحب مسکراتے ہوئے اپنے مصلے کا کنارہ اٹھا دیتے اور فرماتے، جتنے پیسے چاہئے، لے لو۔ ناظم آگے بڑھتا تو کیا دیکھتا ہے کہ مصلے کے نیچے سونے چاندی کے خزانوں کا ڈھیر لگا ہوتا تھا۔

